ازدست آستین بینوا ناید ہیچ — جز آنکہ بصدق نالہ دعائے بکند

مجمع محاسن خاندان کریم و محترم محمد ظہور خان صاحب کی خدمت گرامی درجت مین سلام مسنون و اخلاص مشحون پہونچے۔

امیر فقیر

رام پور۔ ۱۹ دسمبر ۱۸۹۵ء

محب دلنواز۔ السلام علیکم رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ نامہ محبت طراز مورخہ ۱۴ دسمبر معہ بلٹی موصول ہوا۔ اور قند کا پارسل بھی پہنچکر باعث منت پذیری ہوا۔ آپکی عنایت و محبت اور اس تکلیف فرمائی کا مین تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون۔ میری طبیعت اس زمانے مین بہت ہی نادرست رہی اور اب بھی وہی حال ہے۔ آپکا پارسل آیا ہوا رکھا ہے ہنوز کھولنے کی نوبت نہین آئی۔ ذری طبیعت کو سکون ہوئے تو اُسے کھلوا کر دیکھون اور پسند آنے پر جسقدر حاجت ہو آپکو لکھون۔ بہ نظر رفع فکر یہ چند سطرین مین نے اسوقت لکھی ہین آپ اپنی خیریت سے خیر طلب کو ہمیشہ مسرور کیا کیجیے جناب مکرمی حافظ صاحب کی خدمت سراپا برکت مین میرا سلام نیاز انضمام اور دعائے صحت کا شکریہ ادا کیجیے اور تضمین کی نسبت میرے امراض کی حالت ظاہر کر دیجیے۔

کارڈ ۱۰ فروری کا جواب بلاحظہ ہو ٹھیٹھی ہندی ہے۔ دامن نکلنا۔ گریبان نکلنا۔ آستین نکلنا ہر ایک صحیح ہے کسی کا شعر ہے۔

گریبان کو مین روکون یا سنبھالون اپنے دامن کو — بڑی مشکل تو یہ ہے ساتھ ہی دونون نکلتے ہین

محبی عزیزی حافظ جلیل حسن آداب رسان ہین۔

امیر فقیر

# لسان العصر حضرت اکبر الہ آبادی مرحوم کے خطوط حضرت محشر لکھنوی کے نام

پرتاب گڈھ بنگلہ سید عشرت حسین صاحب ڈپٹی کلکٹر۔ ۲۵ جنوری ۱۹۱۵ء

میرے پیارے دوست! اللہ کے حفظ و امان میں رہیے۔ آپ کے ناسازی مزاج کا افسوس ہوا الحمد للہ اب طبیعت رو بصحت ہے۔ دل نہ مانا کر زبانی الحمد للہ پر معاملہ ختم ہو دس روپے نوٹ اتفاقاً کسی ضرورت سے ہاتھ میں تھا۔ ایک لفافہ میں رکھ کر بلا رجسٹری بھیجتا ہوں۔ آپ کے ہمنشین میں سے کوئی صاحب مجھے مرہون منت فرمائیں گے کہ شیرنی منگا کر آپ کے صحت کے شکریہ میں نیاز دیدیں یا کسی مستحق کی نذر کریں آپ کے اظہار محبت نے دم بھر کیلئے زندگی کو لذیذ کر دیا ورنہ کچھ نہ پوچھیے کیا گزرتی ہے ؎

گو مجھ میں ہے بلاغت گو شعر با اثر ہیں
لیکن مرے مصائب مجھ سے بلیغ تر ہیں

گل سے پوچھو کس انتظار میں ہو
غنچہ کو تو ابھی سنورنا ہے

حضرت نوح یہ شعر لکھ گئے ہیں ؎

اس قدر زیست سے بیزار کیا ہے غم نے
ملک الموت نے پایا مجھے مشتاق اپنا

قومی شعر سننا چاہیے تو شاید اسکو پسند کیجیے ؎

زر دیا زر دہی میں تو کیا اب پیچ
ہاتھ بھی تھے خدا زبان کے ساتھ

نوٹ پہنچے تو رسید لکھیے گا۔ اگر کسی غریب پوسٹمین نے اڑا لیا جب بھی صدقہ سمجھوں گا۔

اکبر

الہ آباد - ۵ فروری سنہ ۱۹۲۱ء

مکرمی - آپکی یادآوری سے زندگی کا کچھ احساس ہو جاتا ہے ورنہ مین تو اس کا مصداق ہو رہا ہون -

حضرت اکبر نہین معلوم ہین کس سوچ مین ۔۔۔ زندگی سے ہو چکے رخصت مگر مرتے نہین

ارادہ ہے کہ جلد لکھنؤ آؤن بمسرت دیدار حاصل کرون - افسوس ہے کہ علالت اور ناتوانی نے بہت معذور کر دیا ہے - ہر شب نہین تو اکثر شبین ایسی ہوتی ہین کہ شب آخر سمجھتا ہون - حال مین آپ کے چند اشعار کسی اخبار مین پڑھے - اور بیساختہ حسن بندش اور شوکت الفاظ کی داد دی -

اکبر حسین

الہ آباد ۱۷ فروری سنہ ۱۹۲۱ء

میرے سب پہلے عنایت فرما آپکی یادآوری سے تھوڑی دیر کے لیے جی اٹھتا ہون ورنہ مدت گذری کہ مر رہا ہون ، غالباً اس عشرت کدہ مین آپ کا بھی دل ابھی آپکو مضطرب کر رہا ہو اور آپ مجھکو یاد فرمایا کرتے ہین کلیات حصہ سوم کے مسودہ کو اٹھا کر بلا انتخاب دو چار شعر نقل کیے دیتا ہون صرف تعمیل ارشاد ہے - ورنہ مین کیا میرے شعر کیا -

بلبلے چھتے ہین وہ مجھے دیکھ کے اچھے تو ہیں ۔۔۔ زندہ ہین سانس لیے جاتے ہین ابھی جیتا ہین
خوب اکبر نے یہ اڑا ئی تان ۔۔۔ دین آنکھ اور نہ سب کان
اپنی ہی عقل کو خدا سمجھے ۔۔۔ بیوقوفی اسی کو کہتے ہین
غم خانہ جہان سے آگاہ ہو چکا ہون ۔۔۔ انھون سے ملی بھرا ہے کتنو کو دو چکا ہون

زندگی باقی رہی۔ حواس درست رہے۔ توانائی پائی تو ضروری یا مارچ میں ملنے کی امید ہے
اللہ آپکو خوش رکھے۔

اب تک ہی انھیں حالتِ سابق کا تصور
یاروں نے مرا خانۂ ویراں نہیں دیکھا

جب مادہ غائب ہو گزرے ہوئے کمالات سے
شمعوں کی طرح لمپ کو گریاں نہیں دیکھا

غفلت میں تو پیری بھی نظر آتی ہے خودبیں
عبرت میں جوانی کو بھی نازاں نہیں دیکھا

اکبر

الہ آباد - ۱۱ مارچ ۱۹۲۱ء

پیارے محشر صاحب - پچھلے مطبوعات میں آپکی نظمیں بہت دلکش اور بامعنی نظر آتی ہیں - اللہ یہ بلند خیالی مبارک کرے - یاد آوری کا شکرگزار ہوں - اس سے لذت یاب ہوتا ہوں کہ آپکے دلمیں میری جگہ ہے ضعف اور ناتندرستی کی وجہ سے قابل سفر نہیں ہوں -
بہت کچھ کہہ چکا اب کیا کہوں -

ارمان بقدرِ طاقت ہمت نکل رہا ہے
توپیں بھی چل رہی ہیں جوتا بھی چل رہا ہے

لیکن رہا ہے سالک دلمیں یہ بات سوچا
اُس تقویت پہ اُٹھوں انجمنِ موچی

اکبر

الہ آباد - ۲۲ مارچ ۱۹۲۰ء

میرے مکرم - یاد آوری کا شکرگزار ہوں ناتندرستی کی وجہ سے پرتاب گڑھ نہ آ سکا
کل ارادہ ہے، ممکن ہے کہ لکھنؤ بھی پہونچ سکوں -

حادثے اپنے طریقے سے گزرتے ہی رہے
کیفیتِ اشیا پہ ہم تحقیق کرتے ہی رہے

صفحۂ ہستی پہ آخر کس قلم کی ہے روش
نقش مٹتے ہی رہے لیکن اُبھرتے ہی رہے

انتظار آخر اجل سے کر گیا یاں ہمکنار | چشم بد دور آپ اپنے گھر سنورتے ہی رہے
آتش غم سے رہی سینہ کی منزل شعلہ بار | حضرت دل باوجود اسکے ٹھہرتے ہی رہے

---

کچھ دیکھتا نہیں میں دل زار کیلیے
جو کچھ یہ ہو رہا ہے سب اخبار کیلیے

اکبر

الہ آباد - ۱۷ مارچ ۱۹۲۱ء

پیارے عنایت فرما۔ الطاف نامہ کا شکرگزار ہوں۔ علالت کی سختیوں نے نشاط خاطر سے محروم کر دیا ہے۔ دعائے خیر سے یاد فرماتے رہیے۔ دل تو چاہتا ہے کہ آؤں اٹھ بھی تو سکوں، بہت محتاج خدمت ہو گیا ہوں، غذائے موافق کا انتظام مشکل ہو گیا ہے۔

ابھی ذہن میں آیا

میں تو سمجھتا ہوں کہ بس اب مرا
لوگ کہتے ہیں ابھی دیر ہے

اکبر

الہ آباد - ۱۳ اگست ۱۹۲۱ء

برادرم سلمہ اللہ تعالیٰ۔ افسردگی طبع روز افزوں ہے، شاید کچھ کہا بھی ہو تو یاد نہیں

پہلے تنہائی سے گھبراتا تھا میں
زندگی سے اب تو گھبرانے لگا

ارادہ ہے کہ آخر اگست میں لکھنؤ میں حاضر ہو جاؤں۔

آپکی محبت و یاد آوری کا ممنون

اکبر



الہ آباد ۔ ۳ جون ۱۹۲۱ء

مکرمی ۔ یہ مصرعہ آپ نے خوب لکھا ہے گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل بس یہی میرا حال ہے

محفل میں بے سود و خامشی موجبِ شک ۔ گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

صاحب کا بھی وقت [illegible] کا ہے ۔ گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل

---

دیکھئے نظر پہنچے ہے کھیل باغ کا صیاد کو ۔ موسمِ گلزار میں بلبل کو چپ ہونا پڑا

زندہ رہا تو آخر جولائی یا اگست میں اُمید ملاقات ہے۔

خاکسار

اکبر

## مؤلف کے نام

الہ آباد ۔ [illegible] جون [illegible]

حضرت صفدر ۔ آپ نے مدت کے بعد کروٹ لی میں تو سمجھا تھا کہ حافظ سلمہ کی طرح آپ نے بھی بیرخی اختیار کی میں جب کسی رسالہ یا اخبار میں آپکا کلام دیکھتا ہوں دلچسپی سے پڑھتا ہوں ۔ مومن مرحوم کی طرح میں بیٹھے شب ہجران قافیہ میں آپ کا شعر مجھے بہت پسند آیا ۔ اللہ کرے حُسن رقم اور زیادہ ۔ زندہ رہا تو لکھنؤ میں آپ سے جلد ملونگا۔

دعاگو

اکبر



پہلے آپ مجھے دکھانا چاہتے ہین۔ لیکن عدیم الفرصت تو پہلے بھی کم نہ تھا مگر اب علاوہ اسکے ہے کہ گرمی کا موسم ہے اور کوہستان کی گرمی۔ قیامت کی گرمی ہے۔ جبتک مینہ کے برسنے سے طبیعت مین روانی نہ آئے اس قسم کے مشاغل کو اٹھا رکھیے۔ جس کتاب کی تالیف آپکے نام سے منسوب ہو اُسکی خوبی کی یہی ضمانت کافی ہے کہ آپ اُسکے مؤلف ہین۔

آپ بھی اچھے اور آپ کا کلام بھی اچھا ہے لیکن پھر بھی دیوان کی اشاعت کے بارہ مین میری جو رائے ہو اُسکے اظہار سے مجھکو افسوس ہوتا ہے۔ یہ مین بھی جانتا ہون اور آپ مجھسے بہتر جانتے ہین کہ شاعری کا مذاق گردش روزگار مین پل رہا ہے۔ خدا جانے یہ جدید شاعری کیا بلا ہے کہ اسکے آگے بیچاری قدیم شاعری کی کوئی بات بھی نہین پوچھتا یہ تو عام مذاق کی حالت ہے۔ اب آپ خود ہی سوچ لیجیے کہ دیوان شایع ہو تو اُسکے قدردان کہان سے آئینگے۔ والسلام

سید علی اصغر ناظم ٹونک۔ راجپوتانہ

۲۳ مئی ۱۹۱۰ء

## مولوی عبدالحی صاحب شہاب مقیم علیگڑھ علاقہ ٹونک کے نام

کیون صاحب۔ کیا مراسم اتحاد اسی کے مقتضی ہین۔ یہ بیزاری اور اسقدر خفگی۔ مدتون خط نہین لکھتے۔ بڑے بیمروت ہو۔ فرمایئے تو یہ کاہلی کیون ہے اور اسقدر تغافل کس لیے۔ اُلفت گواہ اور محبت شاہد ہے کہ آپکی خبر سننے کے لیے کان ہمیشہ متعلق رہتے ہین اور منتظر آنکھین آپکے خطون کا بیچینی سے انتظار کیا کرتی ہین مگر آپ نے وہ سکوت اختیار کیا کہ الامان۔

مین عنقریب ایک تقریب کی وجہ سے ٹونک آنیکا ارادہ کر رہا ہون اُسوقت

آپ اور مین، مین اور شکایت، آپ اور انفعال ؎

مرے دلمین ہی غالب شوق وصل و شکوہ ہجران ۔ خدا وہ دن کرے تم سے جو مین یہ بھی کہون وہ بھی

مولوی علی ظفر صاحب سے مین سرہوین شریف کے جلسہ مین دہلی مین ملا تھا اور اُن کا

وہ مضمون بھی مین نے دیکھا جو اُنھون نے "وجود ممکن" کے عنوان پر لکھا ہے۔ مضمون کا

طرز استدلال اگرچہ محققانہ ہی۔ مگر انداز بیان مین شگفتگی کم ہے۔ اُسی کو دیکھکر مجھے بھی خیال

ہوا ہی۔ اور اسی موضوع پر مین نے بھی کچھ لکھا ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ دیکھنے والے

کیا کہتے ہین۔ والسلام

علی اصغر

## پیرزادہ احسان اللہ خان صاحب جاگیردار نرمانہ کے نام

نیماہیڑہ۔ علاقہ ٹونک۔ ۱۰ فروری ۱۹۰۵ء

دل مین کھٹک رہی ہے خلش دوستونکی یاد
کانٹے بنے ہوئے ہین سفر مین وطن کے پھول

خود فراموش اصغر کے یاد کرنے والے۔ تسلیم۔ مزاج انور۔ بیمار جان بلب کو صحت سے

درویش بےنوا کو دولت سے ہجران نصیب عشاق کو وصال سے۔ نکتہ سنجون کو صحبت

اہل کمال سے مجروح تشنہ کام کو چشمہ بہار کے تفریح بخش نہال سے اور

قمری کو وصل سرو سے اتنی نہ ہو خوشی ۔ آہو کو یہ سرور نہ ہو دے بوقت رم

جو مسرت میرے شوق بھرے دلکو آپکے خط آنے سے ہوئی۔ یہ آپ نے صحیح سُنا ہی

کہ نتایج المجالس چھپکر شایع ہوگئی ہے لیکن تقطیع بد قطع، کاغذ ناقص مضمون بے ربط چھپائی خراب، اُسپر متضاد یہ کہ لفظی تحریف جسکو دیکھکر میرا جی جلتا ہے مگر جیسی کچھ ہے اُسکی ایک جلد آپکی خدمت مین بھیجتا ہون۔ مخترخیال کی تصنیف کے سلسلہ کو اب منقطع سمجھیے۔ جو عزیز ہستی اُسکی تصنیف کی محرک تھی جب اُسی کا وجود دنیا مین نہ رہا تو بس اب کسکے کہنے سے لکھونگا۔ ایک خاص فرمایش کی تحریک سے مین آجکل ریاست ٹونک کی تاریخ لکھ رہا ہون۔ چھ حصون مین یہ تاریخ ختم ہوگی۔ حصہ اول کی ترتیب سے فرصت پائی ہے اور وہ بجنور کے ایک پریس مین چھپ رہا ہے۔ عنقریب بھیجونگا۔ والسلام

علی حیدر

## حکیم سید عبد المجید خان صاحب ناظم پرگنہ علی گڈھ کے نام

ٹونک ۱۵ ربیع الثانی ۱۳۱۸ھ

مخدوم میرے۔ الطاف نامہ کے ورود نے آپکے لطف کا ممنون کیا۔ میرا حال کیا پوچھیے۔ مین ٹونک مین ہون جہان آجکل ملک الموت کا تسلط اور ہیضہ کا دور دورہ ہے۔ شہر مین ہر طرف خوفناک خاموشی کی عملداری ہے

چلی جاتی ہے مشق اُنکے ستم کی | بڑھی جاتی ہے آبادی عدم کی

جسطرف آنکھ اُٹھائیے مہیب سناٹا پڑا ہوا ہے۔ جسکو دیکھیے اداس ملول وغمگین جس سے ملیے دلگیر۔ سراپا غم کی تصویر۔ حیران و پریشان۔ مین اگرچہ ابتک زندہ ہون لیکن مردہ سے بدتر ہو رہا ہون۔ میری دلگرفتگی کی یہ کیفیت ہے کہ ربیع الثانی کی دسوین تاریخ اور چہارشنبہ کی قیامت خیز رات۔ رات کے دو بجے تھے کہ والدہ صاحبہ کو

تسلی اور تسلی کے ساتھ استفراغ ہوا صرف ۲۱ گھنٹہ بیمار رہ کر پنجشنبہ کی رات کو گیارہ بجے سے کچھ پہلے اس دارِ ناپائدار سے ہمیشہ کے لیے انتقال فرمایا ہائے۔ ؎

ہین سنُون اور اپنے کانون سے ۔۔۔ وہ کرین اور انتقال دریغ

اس جگر فگار حادثے نے میرے بطن دل مین لازوال بےچینی پیدا کردی اور مسرت وانبساط کے سبزہ زار پر رنج وغم۔ درد والم اور حسرت و یاس کی ظلمت گھٹا مین چھا گئین ہین۔ برق الم نے خرمن شادمانی کو خاکستر بنا دیا ہے اور فرط غم سے دل و دماغ بیکار ہو گئے ہین۔ زندگی کا لطف باقی نہین رہا۔ اور جینے کا مزہ جاتا رہا۔ دل بےچین ہو کر پہلو سے نکلا جاتا ہے اور جگر خون ہو کر بہنے کے لیے مستعد ہے۔ حواس منتشر اور دماغ پریشان دل بےکل ہے اور جگر بےچین۔ دل ہے اور افسردگی۔ جگر ہے اور بےقراری۔ آنکھین ہین اور اشکباری ؎

اُنکے مرنیکا شہیدی حادثہ ایسا نہین ۔۔۔ کچھ نہ روئے آہ گر ہم عمر بھر رویا کیے

علی اصغر

## معتمد الملک سید محمد خان صاحب بہادر ناظم پرگنہ نیاہیڑہ کے نام

ٹونک۔ ۱۹ جولائی ۱۹۰۴ء

غمخوار میرے۔ شاید جون کا مہینہ تھا کہ آپکا مہربانی نامہ میرے مسیح کی عیادت مین آیا تھا۔ آپ نے لکھا تھا اور میرا بھی خیال تھا کہ مرض کے افاقہ سے طبیعت کو کچھ سکون ہو تو خط کے جواب مین مزاج کی کیفیت لکھون۔ لیکن دوا کا اور دعا کا۔ گوناگون تدبیرون مین رات دن کی مصروفیت کا اور پانچ مہینے کامل تیمارداری کا انجام یہ ہوا کہ

جمادی الاول سنہ ۱۳۳۷ ہجری کی پہلی اور جولائی سنہ ۱۹۱۹ء کی سترھوین تاریخ تھی شنبہ کا قیامت خیز دن تھا اور دن کا ۴ بجا تھا کہ بوئے گل سے پیاری روح نے جسم سے انتقال کیا ؎

اُنکی صورت دیکھکر جیتے تھے تم تو اے جلیل
اب کہو کیا دل پہ گزری اُنکی میت دیکھکر

خدا بخشے مرنے والے کے ساتھ میرے دیوانہ دلکو جو غیر معمولی تعلقات تھے وہ سب نہین تو کچھ آپ بھی جانتے ہین بس اُنھین پر اس اندوہناک حادثہ کے جانگداز صدمہ کا قیاس کر لیجیے۔ دل کو اور طرف متوجہ کرتا ہون لیکن نہین ہوتا۔ طبیعت کو ہر چند بہلاتا ہون مگر نہین بہلتی۔ حیرت نے آنکھون پر قبضہ کر لیا ہے اور افسردہ دل یاسونکا مرکز بنا ہوا ہے ؎

ہائے وہ دل جو خوشی کا گھر تھا
آج مدفن ہے تمناؤن کا

شوریدہ سر علی اصغر

## مولوی سید سلیمان صاحب کے نام

ٹونک۔ ۲۲ محرم

ہمدردِ میرے جس بیمار کی عیادت مین آپ نے عنایت نامہ لکھا ہے۔ اُس کا مزاج مختلف امراض کے متواتر حملون سے مغلوب ہو کر اعتدال کی حد سے متجاوز ہو گیا تھا۔ تجربہ کار ڈاکٹرون کی عقل گم تھی، طبیب علاج کرتے کرتے عاجز آ گئے تھے اور تیماردار سراسیمہ تھے۔

انجام یہ ہوا کہ گرمیون کا موسم تھا۔ محرم کی آٹھوین تاریخ جمعرات کا دن تھا اور دن کا

ایک بجا تھا کہ بیمار نے ورم جگر، یرقان، اور سرسام وغیرہ کی بیماریوں میں تین مہینے کے قریب مبتلا رہ کر فنا ہونے والی دنیا سے ہمیشہ کے لیے انتقال کیا۔ اب میں ہوں اور افسردہ طبیعت۔ میں ہوں اور مضطرب دل۔ دن ہے اور بیقراری انیس۔ رات ہے اور اختر شماری کا مشغلہ۔ موت اور وہ بھی رفیق زندگی۔ ایک انیس زندگی کی موت۔ اسکا فراق اور وہ بھی دائمی۔ ہمیشہ کی مایوسی اور زندگی بھر کی بےچینی ؎

شب غم اور ستم ہائے شب غم فقط گزنا ہے باقی آسمان کا

علی اصغر

# ایک حبیب کے نام

علی گڑھ۔ ۱۷ فروری سنہ ۱۹۰۲ء

یہ بتاتا تو وہاں اسکو نگر لے جذبۂ دل
اُسے جانے کچھ ایسی کہ بن آئے نہ بنے

جان اصغر۔ تمھارا بھیجا ہوا خط مجھے ملا۔ اور میں نے کئی بار پڑھا۔ نمک بھی چھڑکا اور مرہم بھی بنا

نرم باتیں کہیں نزاکت سے
گرم فقرے کہیں شرارت سے
دل چسپے سے رنگین چٹکی بھی
کچھ تسلی بھی کچھ تشفی بھی

خط کے دیکھنے سے کبھی کا گزرا ہوا زمانہ نظروں میں پھر گیا۔ اور تمہاری بھولی بھولی باتیں اور پیاری پیاری ادائیں یاد آ آ کر بیقرار دل کو اور بھی بےچین کر گئیں ؎

کبھی کچھ جھینکے وہ کچھ آنکھیں ملا کر کہنا
کبھی کچھ کہہ کے وہ خود آپ ہی شرما جانا۔

مین جس حال مین ہون شکر ہے اچھا ہون ۔ تمھاری مفارقت غم والم کی انتہا ہی کیا ہر - درد وکاوش ۔ رنج وقلق اضطرابی اور بیچینی ۔ تڑپ اور اُلجھن کسی کی بھی کمی نہین ہے

غم محبت ودردِ فراق رشکِ رقیب ۔ ہجوم آفت واکت جان ہزار دریغ

تحمل اور استقلال کا دامن میرے ضعیف دل کے کمزور ہاتھون سے چھوٹ گیا ہے ۔ ضبط کی تاب نہین صبر رخصت ہو چکا ہے ۔ بیچارہ صبر بھی کب تک نباہ کرے انتظار کی بھی آخر کوئی حد ہے

سحر بھی ہوتی ہر چلتے ہین لے اجل ہم بھی
اب اُن سے آنیکا ہم کو بھی انتظار نہین
ریاض

وصل و ملاقات سب تمھارے بس کی بات ہر تم چاہو تو سب آسان ہے اب بھی آجاؤ گے تو مجھے جلا لوگے ۔ نہین تو میری جان پر بُری بنے گی ۔ پھر آئے تو کیا ۔ پچھتاؤ گے اور سوا ئے مٹی کے ڈھیر کے اور کچھ نہ پاؤ گے ۔

آرزو ہے بہت زیارت کی
تھوڑے دعوے پہ ناز کی کے بہت
مین ہوا ہون مکلف خدمت

اب نہین تاب درد فرقت کی
جان کر تم کو دلنواز بہت
ورنہ میری بھی نہین عادت

خط کا جواب ذرا جلد بھیجئے اور بات صاف لکھنا ۔ مجھے انتظار رہیگا ۔

شوریدہ سر

صفدر



# اُنھیں کے نام

علی گڈھ۔ ۱۷ اپریل سنہ ۱۹۰۲ء

دکھاتے ہیں تماشہ برقِ رخسارِ درخشاں کا
ٹھہر اے بیقراری ہم تری تدبیر کرتے ہیں

جانِ صغریٰ شرابِ اُلفت کا ساغر، محبت کے پھولوں کا گلدستہ یعنے تمھارا شوخیوں بھرا خط۔ پندرہویں اکتوبر کا لکھا ہوا۔ بڑے کا فر دل دکھانے والے انتظار کے بعد۔ پرسوں کی ڈاک میں مجھے ملا۔ خط کے ملنے سے میں نے خدا کا شکر ادا کیا اور تمھارا احسان مانا کہ ابھی میری جھوٹی سچی یاد سے تمھارے دل کو تھوڑا بہت تعلق ہے غنیمت ہے۔ مگر میں کیا بتاؤں کہ میرا کیا حال ہے۔ محبت کا تو نام ہی بُرا ہے۔ یقین مانو تمھاری یاد دل سے اور دھیان خیال سے کسی وقت میں بھی جدا نہیں ہوتا۔ خدا جانے کیا ہو گیا ہے کہ میں ہر گھڑی ہر لحظہ تمھارے ہی تصور میں محو رہتا ہوں ؎

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

تمھارے وصل و ملاقات کا ذوق و شوق اور تم سے ملنے کے ارمان، تمنائیں دل و دماغ پر مسلط ہیں۔ اور یہی رہ رہ کر دل سے دماغ میں اور دماغ سے دل میں چکر لگایا کرتی ہیں۔ دن کو اضطرابی و بےچینی سے کسی کام میں دل نہیں لگتا۔ اور بیکلی اور بیقراری مجھ سے رات بھر پہلو بدلواتی رہی ہے۔ دن کا ایک ایک منٹ ایک ایک گھڑی ایک ایک دن سے زیادہ معلوم ہوتے ہیں جدائی کی پہاڑ سی راتیں ایسی کٹھن ہیں کہ کسی طرح کاٹے نہیں کٹتیں ؎

کیا اندھیرا ہے شب ہجر کہ دم گھٹتا ہے
تم جو آ جاؤ یہی رات سہانی ہو جائے

اگرچہ دنیا کے مکروہات سے مجھے دم لینے کی فرصت نہین۔ اور سرکاری کامونکے ہجوم نے مجھے اندنون معمول سے کچھ زیادہ عدیم الفرصت کر رکھا ہے۔ لیکن طبیعت کے اصرار اور دل کے اشتیاق اور سب پر مستزاد تمھارے تقاضہ کی تاکید سے بے بس ہو کر مین نے ارادہ کیا ہے کہ اسی مہینہ کی کسی تاریخ کو علی گڈھ سے چلکر ٹونک آؤنگا۔ یہ میرا ارادہ ہے تم بھی دعا کرو کہ پورا پڑے

اصغر شوریدہ سر

# ایک محبوب کے نام

سرونج ۔ مالوہ ۔ ۲۵ نومبر ۱۹۰۶ء

دل مین نے دیا تھا جسے دلدار سمجھکر
کیون تم وہی معشوق ہو یا مجکو گمان ہے

او ظالم! ستم کے بانی۔ کبھی تو خط لکھا کر۔ یہان خط کا انتظار موت کا مزہ چکھا رہا ہے اور تجھے ناز سوجھتے ہین۔ حیف! یہ تم اور بے اعتنائی۔ اسقدر غفلت شعاری اور یہ بیخبری۔ یون دیکھنے مین تو بڑے نرم۔ بڑے نازک بدن۔ مگر واللہ حقیقت مین بہت سخت اور سنگدل ہو۔

تجھسے ملنے پر بت بیدرد یہ عقدہ کھلا
بھولی بھالی شکل والے ہوتے ہین چالاک بھی

کیون صاحب ۔ انصاف شرط ہے۔ ذرا سچ کہنا۔ کیا یہی اقرار تھا۔ اسی کا نام الفت ہے۔ بھلا یہ بھی کچھ منصفی کی ہین باتین کبھی تم میرے دلکی حالت نہ پوچھو کہنے کو اور بہت کچھ ہے۔ مگر تجھ مین جو نک لگنا معلوم اثر کرے تو یہ بھی بہت ہے

# حضرت آرشد تھانوی کا خط
# مؤلف کے نام

بھوپال۔ ۳۰ مارچ سنہ ۱۹۱۵ء

ظالم الظلم، جور و ستم کی انتہا ہوگئی، کتاب تیار کی یا تیر و نشتروں میں چھپا دیئے جب کوئی چیز تعریف کی حد سے گزر جاتی ہے تو مجبوراً مذمت سے کام لینا پڑتا ہے میں بھی یہی کرونگا۔ کیسے کیسے خط جمع کیے ہیں، میں تو حیران رہ گیا۔ اگر دو ہی ایک اپنی قسم کی پہلی اور لاجواب تھے ہو، اخراجات کی تو شکایت کرتے ہو، مگر صوری و معنوی دلکشیوں کا کریڈٹ حاصل کرنے پر جو سرور دفتر ملا اُسکا شکریہ ادا نہیں کرتے، یہ گویا کسر نفسی ہے، اے سبحان اللہ، ایسے ہی بھولے ہیں۔ اس سادگی کے قربان نہ جائیے تو اور کیا کیجئے، ریویو عنقریب لکھونگا اور مفصل، آپکی عاید کردہ شرائط سے مشروط، قیمت کے بارہ میں مجھے نحوی صاحب سے اتفاق نہیں ایک روپیہ بالکل ٹھیک ہے کم نہ زیادہ اب رہی اشاعت اسکی ترکیب شاکر صاحب سے پوچھیے، اخباروں میں اشتہار دیجیے، آپ کثیر الاحباب ہیں اپنے احباب سے جسطرح ہو سکے اپنے خرچ کے پیسے دام لیجیے۔ مزا تو اُڑائیں سب اور خرچ پڑے حضرت آپ پر، یہ کبھی نہیں ہو سکتا۔ والسلام

ارشد تھانوی



## جناب مرزا محمد جعفر صاحب اوج خلف اکبر مرزا دبیر مرحوم کا خط
## قاضی محمد خلیل صاحب حیرت رئیس اعظم بریلی کے نام

لکھنؤ

مخدومی و معظمی دام مجدکم العالی۔ تسلیم میر سلام و سلامتی بیخواہم۔ عنایت نامہ گلدستہ تحسین موصول ہوا۔ بہ دریافت خیریت مزاج گرامی شکر الٰہی بجا لایا۔

فرق آرین صاحب کے پاس خط بھیجنے میں جو کوشش فرمائی گئی کمال ممنون فرمایا خانہ احسان آباد باد۔ واقعی آپ نے بڑی زحمت فرمائی، اور بغیر اس زحمت کے خط کا پہنچنا ممکن نہ تھا۔

انشاء اللہ وقت فرصت اور سلام بھی بھیجوں گا۔ بالفعل یہ سلام مرسل ہے۔

جمال عارض سرور اگر نہ کو رہو جاتا
تجلی وادی ایمن پہ شمع طور ہو جاتا

---

نوٹ:۔ افسوس کہ اور اشعار اس سلام کے مؤلف کتاب نے اس خیال سے نقل نہیں کیے کہ معراج الکلام مرتبہ حضرت تجیر لکھنوی میں مرزا صاحب مرحوم کا یہ سلام ہوگا۔ مگر جب میں نے لکھتے وقت معراج الکلام میں تلاش کیا تو نہ مل سکا۔

مؤلف



# سید محمد اعظم صاحب اعظمؔ لکھنوی کا خط مؤلف کے نام

لکھنؤ۔ ۱۵ جون سنہ ۱۹۳۳ء

مکرمی محترمی زید اللہ فصاحت کلامکم۔ تسلیم۔ محبت نامہ معہ رقعۂ شادی موصول ہوا سبحان اللہ کیا بات ہے، تمام اشعار دُرِّ فرید کی لڑیاں ہیں، جدت مضامین۔ نشست الفاظ بے ساختہ پن جو طبع عالی کا خاص شیوہ ہے کس کس بات کی تعریف کی جائے۔ بہرحال رقعہ نہایت لطیف ہے اور ہر قسم کے محاسن نے مل ملا کر نظم میں چار چاند لگا دیئے ہیں۔ جنکے لیے رقعہ تصنیف ہوا ہے وہ داد دیں یا نہ دیں لیکن اس ممنون سیٹ کی زبان مدح سرائی میں لال ہے۔

اے وقت تو خوش کہ وقت ما خوش کردی

خاکسار محمد اعظم



# جناب محمد لعل خان صاحب ادیب کنڈیولی کا خط مؤلف کے نام

کوہی مقام، شہر نیل گری ۱۳ / اکتوبر ۱۹۱۷ء

یکس بیدرد کو دل کی تڑپ کا حال لکھتا ہوں

زبان کلک پر ہر حرف جیا یا نہ آتا ہے

میرے قبلہ، میرے کعبہ، میرے استاد آداب" لیجیے ایک سانس میں آداب القاب سب ختم جسے میں نے زیب عنوان کیا ہے کیا حضور ہی کا شعر ہے؟ بندہ پرور آخر یہ کیا ادا ہے اپنے چاہنے والوں سے یہ بے رخی یہ بیزاری اتنا تغافل۔ کوئی خط یہ خط لکھیے آپ جواب ہی نہ دیں ہائے رے شوق کہ دن کاٹے ہیں گن گن کر آج آتا ہے نہ کل خط کا جواب آتا ہے ہاں آپ کو حسینان معانی کے بناؤ سنگار سے اتنی فرصت کہاں کہ غریب ادیب کے مزخرفانہ کا جواب لکھنے کو بیٹھیں تو آپ اور کسی بات کا جواب دیجیے یا نہ دیجیے مگر یہ تو فرمائیے کہ مرقع کا دوسرا حصہ کب تک آپکے گن بھرے ہاتھوں سے سنور کر بازار میں یوسف ثانی بن کر آجائیگا۔ میں آپکی وجہ سے ستایا جا رہا ہوں۔ کل احباب مجھی سے پوچھتے ہیں خط پر خط آتے ہیں کہ مرقع کا دوسرا حصہ تیار ہو تو بھجوا دیجئے۔ آپکے پر لطف اشعار واللہ کیا کہیں پڑھے۔ واللہ ایک ایک شعر کو یاد نہیں کے بار پڑھا اچھے کو برا کون کہہ سکتا ہے اللہ کرے حسن قلم اور زیادہ "

فقط

برائے نام ادیب



# حکیم برہم صاحب ایڈیٹر اخبار مشرق گورکھپور
# کا خط مؤلف کے نام

گورکھپور - یکم اپریل ۱۹۱۶ء

مکرمی تسلیم - کتاب "اصلاح زبان اُردو" کی ایک جلد موصول ہوئی مؤلف نے دعویٰ کیا ہے کہ ناسخ و آتش کے عہد سے اسوقت تک جتنے الفاظ اردو زبان میں متروک ہوئے ہیں اُن سب کو اِس رسالہ میں جمع کر دیا ہے اِس تصنیف کے متعلق میری یہ رائے ہے کہ - یہ رسالہ اپنے مقصد میں بالکل ناقص بلکہ عوام الناس کو مغالطہ میں ڈالنے والا ہے مؤلف کا منشا محض اساتذۂ اردو پر اعتراض کرنا پایا جاتا ہے کیونکہ متروک الفاظ تو تھوڑے ہی سے بتائے گئے زیادہ تر نیرو گذاشت شعرا کی گرفت کی گئی ہے مثلاً آتش نے المضاعف کو المضاف باندھ دیا ہے۔ داغ نے ناپید کو ناپیدا کہا ہے امیر نے طرفدار کو فارسی ترکیب سے کہا ہے ذوق نے نقش مدون کیا ہے۔ غالب نے جگہ کھودنا لکھا ہے وغیرہ

یہ کام وہ شخص کر سکتا ہے جو زبان کا ماہر اور تمام اصطلاحات شعرا پر حاوی ہو۔ مؤلف کا تو یہ حال ہے کہ اُردو عبارت بھی صحیح نہیں لکھ سکتے - دیباچہ کا پہلا فقرہ یہ ہے کہ "خدا کی حمد زبان اور بیان سے باہر ہے" "زبان سے باہر غلط" "اردو زبان کی تحفظ" "تحفظ کر رہے" "اُس گدڑی میں خوش ہے جو اُسے ناسخ و آتش نے پہنا یا تھا" پہنائی تھی کہنا چاہیے " سخنوران سخن بتا گئے تھے" "سخنوران سخن کے کچھ معنی نہیں ہیں" "بہت سے الفاظ غلط طور پر استعمال ہوئے ہیں" "کون کون الفاظ"

فصحا نے چھوڑ دیے ہیں" کون کون سے الفاظ ہونا چاہیے" غرض اسی طرح چند صفحے کے مضمون میں بیسیوں غلطیاں نظر آتی ہیں۔

اساتذہ کے جو اشعار اس رسالہ میں نقل کیے گئے ہیں اُن میں سے شاید ہی کوئی شعر صحیح ہو۔

## اصلاح

(۱) ابتدا میں لکھتے ہیں "احبابوں، اشعاروں، اغیاروں، جواہرات، وجوہات وغیرہ جمع الجمع ہونے سے غلط ہیں"

احبابوں اشعاروں وغیرہ تو کوئی ذی فہم نہیں کہتا البتہ جواہرات بکثرت مستعمل ہے۔ اب اسکو داخل زبان سمجھنا چاہیے۔ علیٰ ہذا القیاس مؤلف نے "نابیدار" کو بھی غلط بتایا ہے۔ یہ لفظ بھی زبان سے اب جدا نہیں ہو سکتا۔ احتیاط کرنے کا ہر شخص کو اختیار ہے جسکو تقویٰ کہتے ہیں مگر ترک پر فتویٰ دینا بہت دشوار ہے۔

(۲) "آفتاب تیز داغ سے شام ہونے تو دو چلے جانا + ہے ابھی آفتاب تیز بہت آفتاب کے لیے تیز بمعنی گرم قابل احتیاط ہے"

آفتاب کی حدت اور تیزی زبان زد ہے اور تیز بمعنی گرم بالکل صحیح ہے۔ آتش شوق تیز تر گرد

(۳) اُچکی ہوئی تقدیر۔ داغ سے

گر رسائی چاہتی ہے اور تو اپنا عروج ￼ اے دعا مل جا کسی اُچکی ہوئی تقدیر سے

اُچکی ہوئی تقدیر دیکھا نہیں گیا۔ اُچکی ہوئی[1] بمعنی بلند بہت فصیح اور مستعمل ہے۔

اندنوں اُچکی ہوئی ہے کچھ اپنی تقدیر ￼ دے آتے ہیں نظر صورت انجم مجھکو

(۴) اس طرح سے داغ۔

[1] اچکی ہوئی بمعنی بلند معلوم نہیں کس معنی میں ہے شعر کے مصنف کا نام لکھنا ضروری تھا۔ (ایڈیٹر)

داغ ؎ عرصۂ حشر میں اسد کرے گُم مجکو | اور پھر ڈھونڈتے گھبرائے ہوئے تم مجکو
تعشق ؎ حسن اور عشق سے کیا چاہیئے قسمت اچھی | نیک نام آپ ہیں شہرہ مری رسوائی کا

(۷) "انکھڑیاں" جلال ؎

اپنی شوخ انکھڑیوں میں کچھ تو حجاب آنے دو | راہ پر آئیں ہو یہ خانہ خراب آنے دو

انکھڑیاں اب تو بول چال میں نہیں ہیں

انکھڑیاں متروک نہیں ہیں چشم معشوق کو کہتے ہیں۔ دیکھیے آمیر اللغات اور گلشن فیض مولفہ جلال

بحر ؎ دو چار کو جو قتل کریں اُسکی انکھڑیاں | شیریں سے بھی زیادہ غزالوں کی دھاک ہو
آتش ؎ ان انکھڑیوں میں اگر نشہ شراب آیا | سلام جھک کے کرون گا جو پھر حجاب آیا

(۸) "اندر باہر لگے ہوئے ہیں"۔ امیر ؎

کیا حالِ دل سناؤں جاسوس اُس پری کے | اندر لگے ہوئے ہیں باہر لگے ہوئے ہیں

ذم کا پہلو ہے احتیاط چاہیئے۔

اندر باہر لگے ہوئے ہیں ثقات کی زبان ہے۔ مؤلف کو "لگے ہوئے" کھٹکتا ہو گا۔ حالانکہ اس سے کوئی کلام اور کوئی تقریر خالی نہیں ہے "بستر لگے ہوئے ہیں"، پنکھے لگے ہوئے ہیں، آنے لگا، کہنے لگا، بُرا لگے، بھلا لگے، وغیرہ کیونکر زبان سے جدا ہو سکتے ہیں ؎

کیا شاخ گل پہ پھول کے بیٹھی ہے عندلیب | ڈرتا ہوں میں نہ چشم فلک کو برا لگے

(۹) آبادی۔ امیر ؎

بادہ خواروں کا زمانہ سے جدا عالم ہے | بھٹیاں ہوتی ہیں آبادی سے باہر اکثر

آبادی کی (ی)، کا تقطیع سے گرنا خلاف ہے"

شعرا کا اصول ہے کہ فارسی کی ی، اگر کسی ترکیب کے ساتھ وابستہ ہو تو اُس کو

گرانا جائز نہیں رکھتے۔ جیسے جشنِ شاہی، غم و شادی وغیرہ۔ لیکن مفرد لفظ کی (ی) گرنا جائز رکھا ہے۔ مثلاً

داغ ؎ وہ بت کرے خدائی کی باتیں خدا کی شان
جو حرف پڑھ سکے نہ کلام مجید کا

رند ؎ اجاڑا موسمِ گل ہی میں آشیاں میرا
الٰہی ٹوٹ پڑے تجھ پہ آسمان صیاد

ناسخ ؎ صبحِ فراق میں ہوئی قدرِ شبِ وصال
آیا ہے یاد پیری میں عالم شباب کا

ذوق ؎ عجب نہیں ہے کہ آرائشِ زمانہ سے
خدائی پنجے ہوں تاکِ چاند و بید الجبر

جلال ؎ وہ مجھکو وصل میں کیا رونمائی میں دیتا
کہ اسکے دل سے اک ارماں تک نہ نکل سکا

(۱۰) اُس نے ہنس دیا بمعنی ؎

دیکھ اشکِ لالہ گوں رقیب اُسنے ہنس دیا
دیکھا نہ میرے دیدۂ خونبار کی طرف

غیر فصیح بلکہ غیر صحیح ہے۔ اُسے ہنسی آگئی (وہ ہنس دیا) بولتے ہیں کیونکہ ہنس دینا مصدر لازم ہے وہ ہنس دیا اگرچہ ترجیح رکھتا ہے مگر اُس نے ہنس دیا بھی غلط نہیں ہے کیونکہ دیا فعل متعدی ہے دونوں طرح استعمال کر سکتے ہیں۔

(۱۱) بل بے۔ ناسخ

بل بے طولِ شبِ فرقت نہ ہوئی اب تک صبح
ہو گئے آہ مرے موئے سیہ فام سفید

داغ ؎ اللہ رے تیری بے خبری بل بے تغافل
اب بھی تو نہ آیا کہ دم بازپسیں تھا

بل بے اب متروک ہو چلا ہے گو وہ تعجب یا حسرت کا استعمال بلحاظ موقع ہو سکتا ہے۔ اہلِ لکھنؤ اب اگر استعمال نہیں کرتے تو اس سے متروک نہیں ہو سکتا جس حالت میں کہ داغ کے کلام میں ہے اور اہلِ دہلی کی زبان پر موجود ہے۔

(۱۲) بھلا۔ داغ ؎

مجال کس کی ہے اے ستمگر سنائے تجکو جو چار باتین　　بھلا کیا اعتبار تو نے ہزار منھ مین ہزار باتین

"بھلا متروک ہے۔ ایسے موقع پر اچھا کہنا چاہیئے۔

"بھلا" متروک نہین ہے اور اس شعر مین خاص محل پر استعمال ہوا ہے جسکو اہل زبان ہی سمجھ سکتے ہین اور یہ ظاہر ہے کہ داغ کی گویائی معترض کی زبان سے بدرجہا مستند ہے۔

(۱۳) بو کرنا ۔ آمیر سے

مین بھی تو خاک راہ کسی گلبدن کی ہون　　سونگھین نہ گل حسین مری مٹی کی بو کرین

"بو کرنا۔ بمعنی سونگھنا غیر فصیح اور غلط ہے"۔

آمیر ہوسے یا مرزا غالب چونکہ فارسی گوئی مین بھی ان حضرات کو انہماک تھا جیسا کہ ہے بعض فارسی محاورات کا ترجمہ موزون کر گئے ہین مثلاً جگر کاوی کا ترجمہ جگر کھودنا اور "گذاشت" بمعنی اجازت اور "نہ داد" کا ترجمہ نہ چھوڑا اردو مین باندھا ہے۔

غالبؔ　پھر جگر کھودنے لگا ناخن　　آمد فصل لالہ کاری ہے

چھوڑا نہ رشک نے کہ ترے گھر کا نام لون　　ہر اک سے پوچھتا ہون کہ جاؤن کدھر کو مین

اسی طرح آمیر کے یہان بھی "بوئیدن" کا ترجمہ بو کرنا اور خواب کردن کا ترجمہ خواب کرنا کیا گیا ہے جو قابل لحاظ نہین ہے اور نہ خلاف محاورہ ہے گو یہ عیب نہین بلکہ قادر الکلامی اور اُستادی کی خاص ادا ہے سودا و میر نے بھی باندھا ایسا ہے جو اکثر اساتذہ کے کلام مین موجود ہے

(۱۴) بغل مین مار کے لیجانا ۔ آتش سے

دل کو بغل مین مار کے لے تو چلے ہو چوک　　کہتی ہے کیا نگاہ خریدار دیکھیے

"مار کے لیجانا غیر فصیح اور متروک ہے (دبا کے لیجانا) فصیح ہے"

بغل مین مارنا بغل مین لینے کے معنی مین اب بھی مستعمل ہی۔

(۱۵) "پہ" امیر ؎

سر سے اُٹھا کے ہاتھ ہوا سرفراز مین　　دنیا پہ لات مار کے پامردہ ہو گیا

داغ ؎ ہم پہ ہی کیوں یہ غصہ مرتے ہین کے اجل ہم　　دشمن پہ ہو جو ہر گز قائل نہیں قضا کا

جلال ؎ دل کسکو دیا لاکھ یہ پوچھا کیے احباب　　دل ہی مین رہا لب پہ ترا نام نہ آیا

"پہ کا استعمال اب اکثر فصحا نے ترک کر دیا ہی اسکے بدلے پر بولتے ہین۔ آخر مین داغ و جلال نے ترک کر دیا تھا"

کسی نے ترک نہین کیا اور نہ کوئی شاعری اس سے خالی ہو سکتی ہی۔ داغ کے آخر دیوان مین صدہا جگہ پہ بندھا ہوا ہی۔

داغ ؎ نہ چھوڑی خاک تک مجھکو وہ شوق پائمالی ہے　　ترے قدمون پہ جو آئی وہ اپنے سر پہ ڈالی ہے

تعشق ؎ کیا جنون ننگ پہ ہی آپکے سودائی کا　　طور سر داغ مین ہی لالہ صحرائی کا

تسلیم ؎ جب سوتے ہین جو باغ مین ہم باد صبا کو　　بالین پہ کبھی دوڑ کے چلنے نہین دیتے

اور خود مؤلف بھی "ادیب" فروری ۱۹۱۳ء مین لکھتے ہین۔

پڑ گئے سب پہ قدامت کے کچھ ایسے پردے　　کہ نظر تک نہین آتے ہین کسی کے آثار

درحقیقت ہین زمانے مین یہی خوش تقدیر　　نام مرنے پہ بھی مٹتا نہین جن کا زنہار

(۱۶) "پر" داغ ؎

مشتاق بہت ہین ترے کشتے کے پلے داغ　　یہ وقت ہی ایسا کہ مین کچھ کہہ نہین سکتا

"لیکن کے معنون مین پر کا استعمال اب فصحا نے ترک کر دیا ہی، آخر مین جلال اور داغ نے بھی ترک کر دیا تھا"

پر کا استعمال لیکن کے معنی پر بکثرت ہو اگرچہ لوگ نہین کہتے تو اس سے متروک نہین ہو سکتا۔ امیر نے آخر تک اسکو جائز رکھا ہو اور دیگر شعرا بھی استعمال کرتے ہیں

(۱۷) پسینہ جھاڑنا۔ ناسخ ؎

پسینہ اپنے ماتھے کا نہین جھاڑا ہو انگلی سے ۔۔۔ یہ اُس بیقدری نے توڑا ہو سلک درِ مکنون کو

"پسینہ جھاڑنا نہین سنا گیا۔ پسینہ پونچھنا بولتے ہین"

یہ کوئی محاورہ نہین ہو۔ پسینہ الگ ہو۔ جھاڑنا الگ ہو۔ یعنے پسینہ پونچھ کے جھاڑ دیا۔

(۱۸) پکارے۔ امیر ؎

ہون وہ میکش جو کرون رُخ در توبہ کی طرف ۔۔۔ بہکے جاتے ہو پکارے دہن خم مجھکو

"پکارے بجائے پکار کر کہنے کے غیر فصیح ہے"

پکار کر کہنے کی ایک ہی کہی۔ اتنی خبر نہین کہ پکارنا مستقل مصدر ہو اور روزمرہ کی بول چال ہے۔

بلد عشق ؎ پائنچے ناز سے جو اُسنے اُٹھائے ۔۔۔ مین پکارا خدا اُکو بچائے

طور پر حضرتِ موسیٰ جو گرے غش کھاکر ۔۔۔ جلوۂ یار پکارا ابھی دیکھا کیا ہو

آتش ؎ شیرین بان ہوئی ہو فرہاد کے دہن مین ۔۔۔ لیلی پکارتی ہو مجنون کے پیرہن مین

امیر ؎ یون پکارے ہین مجھے کوچۂ جانان والے ۔۔۔ ادھر آبے ابے او چاک گریبان والے

جلال ؎ کسی کے خواب مین کیون کوئی نا صبور آیا ۔۔۔ پکار ہو کہ مری نیند مین فتور آیا

(۱۹) پیری۔ ناسخ ؎

صبحِ فراق مین ہوئی قدرِ شبِ وصال ۔۔۔ آیا ہے یاد پیری مین عالم شباب کا

پیری کی (ی) کا تقطیع سے گرانا جائز نہیں۔

اس کا جواب نمبر (۹) میں دیا جا چکا ہے۔

(۲۰) حضور۔ آمیر سے

کیا حقیقت دو جہاں کی وسعت دل کے حضور | لامکاں اک مختصر گوشہ ہے اس تعمیر کا
ناسخ سے دل کیا ہیں مری آہ کی تاثیر کے حضور | دم بھر میں کرے قطرۂ خوں ہر شرار کو

حضور سامنے کے معنوں اردو میں نہیں یہاں (سامنے) فصیح ہوتا ہے۔

عبارت غلط ہے معنوں کے بعد "میں" اور "ہوتا ہے" کی جگہ سمجھا جانا چاہیے۔ حضور لیا عربی کا ہے اگر بول چال میں نہیں ہے تو نہ ہو شعر سے خارج نہیں ہو سکتا۔

(۲۱) خوش۔ ناسخ سے

خلوت میں دل مرا خوش ہے | ساقی سیم ساق دمہوش ہے
ہمسفر وہ ہے جس سے جی خوش ہے | دشت غربت مقام اش اش ہے

خوش کا قافیہ مہوش کے ساتھ جائز نہیں"

خوش کا قافیہ مہوش کے ساتھ اور خود کا قافیہ بد کے ساتھ صحیح ہے۔ فارسی میں اس کا معمول ہے اور اردو فارسی کی تتبع ہے۔

سعدی سے پس پردہ بیند عملہائے بد | ہموں پردہ پوشد بآلائے خود
حافظ سے صوفی ما کہ ز ورد سحری مست شدے | شامگاہش نگران باش کہ سرخوش باشد

یہ غزل غش۔ مہوش کے قافیہ کی ہے۔

(۲۲) خونخواری۔ ناسخ سے

شب وصل میں بھی ہاتھ سے تلوار نہ چھوٹی | خونخواری کی عادت ہے جو لے یار نہ چھوٹی

فصحائے حال کے نزدیک فارسی ((ی)) کا تقطیع سے گرانا جائز نہیں،
جائز ہے۔ دیکھیے نمبر (۹)

(۲۳) خون جگر کھالیا۔ داغ ؎

کھالیا ہم نے شب ہجر میں سب خون جگر  روز فرقت نہیں اب صاف گزر جائے گا

خون جگر کھالینا نہیں بولتے (پی لینا) بولتے ہیں۔

خون جگر کھالینا بالکل صحیح ہے اور یہی فصحا کی زبان ہے

(۲۴) دینی۔ ناسخ ؎

اگر دیار چھوڑنے کی تجھے تعزیر دینی ہے  ہمارے ہاتھ بندھوا اپنے دروازے کے بازو سے

(تعزیر دینی) یعنی تعزیر دینا ہے یا روٹی کھانی۔ مٹھائی لانی ہے اسی طرح کے وہ تمام الفاظ
جن کی مصدری علامت بدلکر مصدر کے معنی لیے جائیں فصحائے حال کے نزدیک
ناجائز ہے، روٹی کھانا تھی، تعزیر دینا تھی، مٹھائی لانا تھی، بولنا چاہیے اگر دہلی کے فصحا
اسکو جائز رکھتے ہیں"

تعزیر دینی اہل لکھنؤ کی بھی عمدہ زبان ہے بلکہ اسکو تعزیر دینا پر ترجیح ہے

جلال ؎ خیال عمر ہے آپکو باتیں جو کرنی تھیں  جگہ دی ہے بلا کر یہ ہمیں بیکار پہلو میں

امیر ؎ آنکھ اسکو کھولنی بھی دشوار ہو گئی ہے  چلیے چمن میں نرگس بیمار ہو گئی ہے

امیر ؎ شاید اُس قاتل خونریز کا کوچہ ہے یہی  راہ چلنی مجھے مشکل کبھی ایسی تو نہ تھی

(۲۵) دانت جھڑنا۔ ذوق ؎

مالے گر مسی وہ زلف پُر عرق  جھڑپڑیں دندان دہان یار سے

(جھڑپڑیں دندان) شاید قدمائے دہلی کا محاورہ ہو، لیکن اب فصحا گر پڑیں بولتے ہیں۔

ایسے موقع پر دانت جھڑنا اب بھی فصحا بولتے ہیں۔

(۲۶) دھرنا۔ امیر ؎

نہ کی کسی نے انھیں خبر کہ گیا جہاں سے کوئی گزر　　اسی آرزو میں کئی پہر مری لاش در پہ دھری رہی

دھرنا متروک ہی، رکھنا بولنا چاہیے"

غضب ہے دھرنا روزمرّہ کی زبان ہی۔ اُسکو متروک کہا جاتا ہے۔

اسیر ؎ کیا دھری کہ مردۂ عاشق ہی گور میں　　اک ہاتھ دلبر ایک جگر پر دھرے ہوئے

داغ ؎ کہا تجھکو سودائے زلفِ پری ہی　　یہ اُٹھتی نہیں ایسی تہمت دھری ہے

(۲۷) دم ہو چکا۔ داغ ؎

بحرِ اُلفت سے نکالیں آشنا　　تھک گیا میں مجھمیں دم بس ہو چکا

دم ہو چکا غیر فصیح ہی (دم آ چکا) کہنا چاہیے"

دم ہو چکا یعنی دم ختم ہو گیا بہت فصیح ہے۔

(۲۸) دون کی لینا۔ امیر ؎

بس بس زبان روک لو اتنا نہ بڑھ چلو　　ہم چپ ہیں آپ دون کی سو بار لیجیے

دون کی لینا عامیانہ محاورہ غیر فصیح ہی"

دون کی لینا یعنے لا ثانی لغات کا روزمرہ ہے۔ معلوم نہیں مؤلف کا خیال کس

طبقہ سے وابستہ ہی۔ دیکھیے گلشن فیض

جلال ؎

دون کی آپ سے دمساز لیا کرتے ہیں

لحن داؤد کو تانوں میں دبا لیتے ہیں

(باقی آیندہ)

# جناب باسط بسوانی کا خط
# مؤلف کے نام

بسوان۔ یکم ستمبر ۱۹۱۵ء

بھائی صفدر۔ سلام مسنون۔ آپ کا خط ملا تھا۔ جواب مین تاخیر ہوئی۔ پہلے سرگذشت سُن لیجیے پھر خفا ہو جیے۔ پرسون شب کو کھانا کھا کر عشار کی نماز پڑھ کر جو بستر پر دراز ہوئے برسات کی پیاری رات کالی کالی گھنگھور گھٹائین دیکھکر طبیعت جو مزے مین آئی تو اپنی پرانی غزل کا ایک شعر حسب حال گنگنانے لگا ؎

رات برسات کی ہے اور دہ پہلو مین نہین ۔۔۔ خوب برسینگے مرے دیدۂ تر آج کی رات

اس کا گنگنانا تھا کہ غضب ہو گیا۔ کہین بادل خان جو دن ہی سے فلک مینائی پر اپنی فوج کا پرا جمائے ہوئے تھے اُنکے کانون مین بھی یہ صدا پہونچگئی۔ پھر کیا تھا کڑک کر بول اُٹھے "دیکھین آپکے دیدۂ تر کیسے برستے ہین" مین کمبخت کیا سمجھا تھا کہ یہ ظالم سُن رہا ہوگا۔ مین تو اس دھوکہ مین تھا ؎

نالہ اس زور سے کیون میرا دُہائی دیتا ۔۔۔ اے فلک گر تجھے اونچا نہ سُنائی دیتا

شامت اعمال مجھے بھی انکے یون برس پڑتے پر ضد ہا گیا دو ایک شعر اپنی پرانی غزل کے پڑھکر سنائے۔

برق مضطر جب نہ ٹھیرے قلب مضطر کا جواب ۔۔۔ ابر باران ہو سکے کیا دیدۂ تر کا جواب
گوہر غلطان کی صورت بہہ رہے ہین اشک غم ۔۔۔ ابر نیسان کیا ہو مرے دیدۂ تر کا جواب

یہ حضرت داغ کی مشہور زمین ہے جس کا مطلع ہے

نامہ بر کہتا ہے اب لاتا ہون دلبر کا جواب　　سُن چکا ہون چار دن پہلے مقدر کا جواب

کمبختی ہی کیا کم تھی کہ مین نے اس زمین مین فکر کی اور یہ نتیجہ جواب بھگتنا پڑا شاید اُسی کا خمیازہ ہو زحمت نہ ہو تو دو ایک شعر اور سُن لیجئے۔ آمدم بر سر مطلب ہان تو مین اس فلک ناہنجار پر چوٹ کرتے ہوئے بس یہ کہہ اٹھا ؎

ہمنشین مین تجھسے کیا طوفانِ اشکِ غم کہون　　گھر کی دیوارین ہوئین ہین بستر در کا جواب

کمبخت نے کہا کہ اچھا دیکھو تم تو صرف خیالی پلاؤ پکار رہے ہو ہم دو دیواروں کو در کا جواب بنائے دیتے ہین" بس بھائی پھر کیا تھا۔ اللہ دے بندہ لے۔ برس پڑا رات گذری۔ دن ہوا پھر رات ہوئی۔ غرضکہ یون ہی دن رات ہوتے رہے اور یہ حضرت اپنی جان کو روتے رہے۔ وہ دہما چوکڑی مچائی کہ الا مان۔ تمام قصبہ عالم آب نظر آتا تھا۔ اڑا اڑرا دھڑیم، اڑا اڑرا دھڑیم کی ہولناک صداؤن سے کانون کے پردے پھٹے جاتے تھے۔ کچے تو کچے پکے مکان بھی ٹھیک ہنڈ کرتے ہوئے زمین پر آگئے۔

حضرت کہین یہ نہ خیال فرمائیگا کہ یہ اشعار کے چلتے ہوئے جادو کا اثر ہے کہ بانسون چلنے پر راجپوتانہ مین مجھسے ان اشعار کے ذریعہ سے پانی برسانے کو کہا جائے اور نہ برسے تو میری جان پر ستم ڈھایا جائے نا بھیا نا۔ اتفاق کی بات کہتا ہون۔ حکم خدا تائے نبھی۔ خانمان بربادون کی اچھی خاصی تعداد ہوگئی۔ آج سُنا کچھ بھانڈ طبلہ سارنگی چھوڑ برساتی تھاپ کی چوٹ دلوتین سیئے ہیئے رون، رون کے بجائے اللہ توبہ یا اللہ توبہ کی راگنی دل سے چھیڑتے ہوئے معہ عیال و اطفال جامع مسجد کی کوٹھریون مین۔ مقبرون مین۔ خانقاہون مین جا بسے۔ مین تو انکی اُپج کو مانتا ہون خوب سمجھی کہ اگر اللہ میان تم نہین مانتے تو ہم تمھارے ہی گھر مین بستر لگاتے ہین

جی چاہے اسے بھی گرا دو اگر پرسش ہوئی تو کہہ دینگے کہ مرے تو تیرے ہی گھر مین خواہ جنت مین بھیج خواہ دوزخ مین جگہ دے۔ ہان اسکا افسوس ضرور ہر وقت کی بات کہ میری ضد کا نہ سارے قصبے پر گرا۔ آج سے کان پکڑے۔ اب مین شب ہجر کو نہ روؤنگا۔ اور اگر رویا بھی تو اس ظالم آسمان کو مخاطب نہ بناؤن گا۔

بھائی صفدر خطا معاف یہ تو پھر کہونگا کہ اگر رونے پر آؤن تو مین خود تو ڈوب ہی جاؤن گا مگر اس ظالم کو بھی لے ڈوبون، یار سمجھکر نہیں دشمن ناہنجار سمجھکر خلق خدا کا پاس ہے ورنہ ہم تو جان سے جاتے مگر اس ستم ایجاد کو بھی مزہ چکھاتے۔ واللہ آپ اسے شاعرانہ تخیل کی بلند پروازی نہ سمجھیے گا کچھ ہمین پر یہ مبالغہ شاعری نہیں منحصر ہے اساتذہ قدیم و جدید سب کہہ گئے ہین شیخ ناسخ کہتے ہین ؎

شبِ فرقت مین جو رونیکو مین کل بیٹھ گیا
ارا را کر مینہ مین گردون کا محل بیٹھ گیا

سید بندہ کاظم جاوید یون گہر فشان ہین ؎

جس طرف دیکھو نظر آتا ہے پانی پانی
میرے رونے سے تو برسات ہوئی جاتی ہے

کیا ان بزرگون کی زبان مین اثر نہ تھا آخر اس ظالم نے ہم سے کیون ضد کی۔ اسکول کا وقت قریب آگیا لہذا رخصت۔

خادم
باسط بسوانی



# جناب بشیر احمد صاحب سب انسپکٹر کا خط مؤلف کے نام

از پولیس پاٹودہ۔ ڈاکخانہ لچھمن گڈھ۔ ۷، نومبر ۱۹۱۹ء

ہم دشت نوردون مین ابھی ذکر ہوا تھا
خوب آئے خضر عمر تمھاری بھی بڑی ہے

حضرت صفدر زاد لطفہ۔ تسلیم مزاج لطیف آپکا محبت بھرا خط رقمزدہ ۲۶۔ اکتوبر معہ نشاط سخن ایک ساتھ وصول ہوکر مسرت افزائے خاطر انتظار ہوا آپکے مہربانی نامہ کے دلپذیر فقرون اور دلنشین جملون نے وفور شوق مین یہ حالت کردی ہے

خط کسی کا جب سے آیا ہے مین ہون اس شغل مین
گاہ پڑھنے کو اُٹھایا گاہ پڑھ کر رکھدیا

پیارے صفدر۔ آپکے انداز تحریر نے دلکو تڑپا دیا۔ خط پڑھ کر دونون ہاتھو نسے کلیجہ تھام لیا۔ آپکی سادگی مین بھی قیامت کی ادائین ہین۔ غرضکہ آپکی دلکش طرز تحریر نے جسقدر دلکو لبھایا اُسکا عشر عشیر بھی ضبط تحریر مین آنا نا ممکن۔ بقول جناب ۔ ع
یہ ممکن ہے کہ بہتا ہو مگر ہم سے نہین بہتا یہ فقرہ آپکا کہ "جو نظم ادیب مین شایع ہوئی وہ جوانی کی تھی" اب طبیعت مین وہ شوخی کہان" واہ کیا خوب لکھا۔ آپکی سی رنگین اور دلفریب طبیعت اور اس سے شوخی نکل جائے یہ ممکن نہین ہے (ع) ضعیفی مین بھی اے ظالم تری شوخی نہین جاتی۔ کہنہ مشقی وہ چیز ہے کہ جس پر ہزار نو مشقی نثار۔ لاکھ نوجوان طبیعتین قربان۔ نو آموزی و نو مشقی حسن و قبح کہنہ مشقی اپنے تجربہ اور مجاہدہ سے صاف کردیتی ہے۔ یہ وہ زمانہ ہے کہ طبیعت مین وہ جوہر بے بہا پیدا ہو جاتے ہین جو جوانی مین میسر نہین ہوتے۔ اسوقت

جو نظم و نثر زیب قرطاس ہوگی وہ حقیقت مین موتیون کی لڑی ہوگی - الغرض زمانہ پیری مین شعر گوئی کا شباب آتا ہی جسکی تائید مین جناب قیصر بھوپالی کا یہ مقولہ ملاحظہ ہو ؎

قیصر اس بات کے شاہد ہین غزلہائے یاض　　کہ بڑھاپے مین طبیعت پہ شباب آتا ہی

یہ آپکا فرمانا کہ خیر اب نظم تو بالکل نہین کہتا اور نہین آتا جس شوخ مزاج کی اک عمر چلبلاہٹ مین بسر ہوئی ہو اُسکا ایسے علمی مشغلے سے تارک ہونا بعید از قیاس ہی ؎

ضعف زم اور عزم حرم ہا نون کیطرح　　حضرت کی ذات سے تو نہایت بعید ہے

میری فرمایش پر آپنے اپنا تازہ کلام دل آویز مرحمت فرمایا اسکا شکریہ مین کس زبان و قلم سے ادا کرون - آپکے اشعار نے میرے دل پر جو تیر و نشتر کا کام کیا وہ کچھ میرا ہی جی جانتا ہے ؎

امیر اس ناز سے ظالم نے دیکھا　　نگاہین بولی اُٹھین وہ لے لیا دل

اس لذت آشنا خلش سے دل و جگر دونون نے مزے لوٹے، زبان نے چاشنیٔ فصاحت کے الگ چٹخارے لیئے - تمام اشعار اپنی خوبی مین بے مثل و لاجواب ہین - مطلع اول مطلع خورشید ہی، مقطع مین غضب کی نازک خیالی ہی - چراغ مزار، اور شمع مزار کی ادائے دلسوز نے جو فقیر بشیر کے دل پر بجلیان گرائین اُس کا اندازہ ناممکن الوقوع - ہائے

دامن اُٹھا کے چلنے سے بدنامیان ہوئین　　ہستی ہی کیا تھی ورنہ چراغ مزار کی

ہائے اس شعر مین پہلے مصرعہ کے لگانے کی کیا تعریف ہو سکے - اہل نظر ہی ان نزاکتون کو دیکھ سکتے ہین - کیا خوب فرمایا مجھے بیحد پسند آیا "دل در زلف" کے مضمون کا شعر بھی جسمین اختیار قافیہ نے عجب دلکش ہی - بے اختیار دل پھڑک گیا - یہ شعر آپ کی صفائی کلام اور شستگی زبان کا آئینہ ہی - کیون نہ ہو غزل مین چوٹی کا شعر ہے -

## لسان الملک حضرت ریاضؔ خیرآبادی!!

زبان پہ بارِ خدایا یہ کس کا نام آیا — کہ میری نطق نے بوسے مری زبان کے لیے

ظالم صفدر، ستم ایجاد صفدر، بے رحم صفدر نے حضرت ریاضؔ کا کلام بھیجکر میرے دل پر کٹاری اور برچھی کے وار کیے ہیں۔ مگر ان کے ان ظالمانہ برتاؤ میں شیر کا مزہ آ رہا ہے۔ اسکو اس قسم کے جور و ستم میں دلچسپی ہی نہیں بلکہ محبت ازلی ہے۔ مجھے حضرت کے کلام سے وہی محبت ہے جو قیس کو لیلیٰ کے ساتھ اور فرہاد کو شیرین کے ساتھ تھی۔ مجھی پر کیا منحصر ایک زمانہ ان کے تیغ قلم کا قتیل ہے۔ چنانچہ خود ایک غزل کے مقطع میں فرماتے ہیں۔

ہیں یوں تو ریاضؔ اور بھی دنیا میں سخنور — مشکل ہے تمھاری سی طبیعت ہو کسی کی

اکثر اشعار حضرت کے میری زبان پر ہیں۔ آپ کا کلام خاص طور پر دلنشین و دلپذیر ہوتا ہے ؎

کھوئے ہوئے سے ہیں شاہد معنی کی دھن میں ہم — یہ بھی طفیل ایک جنون ہے شباب کا

یہ معلوم کر کے زیادہ مسرت ہوئی کہ حضرت سے آپکا خاص تعلق ہے جو سفر و حضر میں آپکو سایہ کی طرح ساتھ رکھتے ہیں۔ یہ آپکی خوش قسمتی ہے۔ ریاضؔ جیسے صاحب کمال کی میں تعریف کیا کروں چھوٹا منھ بڑی بات ہے کوئی اس پایہ کا ہو تو کچھ لکھے پڑھے (ع) اُسکے ایوان کی ہے عرش سے اونچی کرسی۔ ہاں آپکو زیبا ہے "سرخاب کا پر" ذرات کا ذرہ ان دونوں اشعار نے قریب بیس منٹ مجھ پر وجدانی کیفیت طاری رکھی ہائے کیا کہا "سہمے ہوئے بیٹھے ہیں کھوئے ہوئے بیٹھے ہیں" ان الفاظ کی ندرت دیکھیے برات کے ارمان تھے اس رات کا ڈر دیکھا ان الفاظ کی شوکت کسی استاد کامل سے پوچھیے شعر ہے یا سحر سامری کا چلتا ہوا جادو ہے ؎ جو موج اُبھرتی ہے شوخی سے الخ۔

اِس شعر مین جو معنوی خوبیان بھری ہین اسکو وہی نکتہ بین نظرین اندازہ کرسکتی ہین جو بحر سخن کے عمق تک پہونچکر موتی نکال لاتی ہین عجیب و غریب شعر ہے۔ یہ ذہانت اور طباعی خداداد ہے۔ آبرو خواس و حافظ شیرازی کے رنگ مین کسی دوسرے کا قلم اُٹھانا تحصیل حاصل ہے۔ اِس شعر مین اپنی نازک خیالیون سے دونون کے قلم توڑ دیے۔ میری طرف سے حضرت کی خدمت مین خاص طور پر تسلیم نیازمندانہ عرض کر دیجیے گر قبول اُفتد زہے عز و شرف۔ حضرت نہ مین اہل زبان نہ زباندان ایک ایسے ویرانہ مقام پر ہون جہان سوائے خس و خاشاک یا ریت کے ٹیلوں کے نہ کوئی ناظم نہ ناثر۔ اسلیے میرے اِس ہذیان پر آپ ہنسیے گا نہین۔ یہ لکھنؤ یا دہلی نہین ہے جہان بچے بچے ہین ایک کوردیہ مقام ہے پھر (۶) لائین کہان سے حضرت صفدر کی بول چال۔ ذرا اس دل دیوانہ کی وارفتگی تو ملاحظہ ہو کہ لکھنے کیا بیٹھا تھا اور لکھ کیا گیا۔ خیر آمدم بر سر مطلب آپکی کتاب مشاطۂ سخن کی نسبت جہان بڑے بڑے علما و فضلا رطب اللسان ثناخوان ہین وہان میرا کیا شمار مگر اتنا کہے بغیر نہین رہ سکتا کہ واقعی آپکو علمی مشاغل سے دلی اُنس ہے آپکے دل و دماغ سے جو بات نکلتی ہے وہ دل و دماغ مین رکھنے کی ہوتی ہے۔ ایجاد و اختراع تو آپکے قبضۂ قدرت مین ہین جس باب مین آپ قلم اُٹھائین گے گلستان نظر آئیگا اور جس موضوع پر آپکا قلم شوخی دکھائیگا۔ دیکھنے والون کو اتنی اجازت بھی نہ دیگا کہ غریب دونون ہاتھون سے دلکو تو سنبھال سکین ؎

پھر نہ سعدی کی حکایت اور نہ آتش کو فروغ جب ہوا پیش نظر باب گلستان صفیر

واقعہ یہ ہے کہ اس کتاب کی ترتیب و تالیف مین آپ نے غیر معمولی جد و جہد سے کام لیا ہے آپکی جگر کاوی آپکی سرگرمی آپکی عرق ریزی، آپکی جانفشانی ...

گلزار سخن مین گُل کھلائے ہین اُنکی نگہت عنبر بیز سے جوانان چمن کے دل و دماغ معطر ہو رہے ہین۔ آپ نے اِن چھوٹے چھوٹے الماسی ٹکڑون کو۔ خوشنما موتیون کو جب اپنے کلک جواہر سلک سے عروس مشاطہ کے جڑاؤ زیور مین جڑے ہونگے اسوقت آپکے فکر فلک پیا کا کیا رنگ ہوگا۔ کھوٹے کھرے کی نقادی کس درجہ ملحوظ خاطر ہو گی ؎

ساقی ترا مستی سے کیا حال ہوا ہوگا جب تو نے یہ مے ظالم شیشہ مین بھری ہوگی

غرضکہ یہ علمی بے بہا مجموعہ اپنی نوعیت و جامعیت کے لحاظ سے دنیائے ادب مین سبق آموز ثابت ہوگا ع یہ سخن وہ ہر کہ رکھین گے سخندان دلین۔ آپکی نکتہ سنجی و دقیقہ رسی کا اک زمانہ قائل ہی۔ درصل آپ شاہد سخن کے اعلیٰ درجہ کے نقاد اور سخن شناس ہین۔ اللہ کرے زور قلم اور زیادہ۔ آخر مین بکمال ادب ملتجی ہون کہ آپ اپنے و نیز حضرت ریاض کے تازہ بتازہ و نو بنو کلام سے اسی طرح محظوظ و مسرور کرتے رہین گے۔

نیاز کیش فقیر بشیر

## جناب محمد اسحاق صاحب بصیر بریلوی کا خط

### حضرت بسمل کے نام

محبت نامہ باعث تشکر ہوا۔ آپکو کیا معلوم کہ آپکے بصیر پر اِس گذشتہ زمانہ مین کیا گذری لطف غم مین آپ کیون شریک ہوتے۔

بارہا دیکھی ہین اُن کی رنجشین پر کچھ اُنکی سرگرانی اور ہے

آزردہ خاطر آپکے گلے کا باسی ہار

بصیر

# جناب افضل حسین صاحب ثابت مؤلف حیات دبیر کا خط مؤلف کے نام

ریاست کوٹہ ملک راجپوتانہ - ۱۹ ر نومبر ۱۹۱۶ء

میدان سخنوری کے صفدر۔ تسلیم۔ لیجئے ایک مصرع مین القاب آداب سب آگیا۔ آپکی عطیہ کتاب مرقع ادب اور کارڈ مورخہ ۹ ر نومبر ۱۹۱۶ء شرف صدور لایا۔ تمام رقعات وخطوط کو چشم دل سے دیکھا۔ سبحان اللہ جتنے پھول ہین اُتنے نہین بلکہ اُس سے دہ چند رنگ ہین۔ ایک منشی مبتدی کو یہ کتاب منشی کامل بناتی ہے اداے مطلب کا ڈھنگ سکھاتی ہے۔ ایک کم علم کو صحیح وغلط الفاظ بتاتی ہے۔ کوئی رقعہ ایسا ہے کہ جسکو پڑھ کر بے اختیار ہنسی آتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے ابھی بیٹھے بیٹھے دم کے دم مین کشمیر کے زعفران زار مین پہونچ گئے۔

کہین بزم مشاعرہ کا نظارہ ہے اور مشاعرہ کی غزل پر تنقید و تقریظ ہے اور وہ بھی نئے ڈھنگ کی صفحہ ۱۰۷ پر حکیم فضل علی صاحب موہانی کی غزل کا شعر ؎

ساقیا پیش نظر ہے جو مرے روز حساب  لسلیئے آپ کے پیتا ہون مین پیلنے سے

پھر اس پر تنقید "نرالی تنقید" جی ہان شراب کیا ہے ڈاکٹری سیرپ ہے۔ اسی حساب سے مالک جہنم آتشی تھرما میٹر بھی لگائین گے" عجیب لطف دیا ہے۔ کہین کسی لفظ کی تحقیق ہے تو وہ اعلیٰ درجہ کی۔ کہین کسی کے رنگ پر کسی کی زبان پر کوئی صاحب ہنس رہے ہین کسی لفظ یا ترکیب کو بُرا جانتے ہین اور اسکے ساتھ زیادہ تر لکھنؤ والون کا تکیہ کلام فرماتے ہین۔ یہ سچ ہو یا جھوٹ مگر ہمکو اس مین بھی مزہ آتا ہے۔ آخر مین مولوی نظر الحق صاحب

